تعاون کیا تھا حضرت آدم عَلَیْہِ السَّلَام کو جنت سے نکالنے میں۔ اسی وجہ سے سانپ کو مارنا گویا کافر کو قتل کرنا ہے۔ اور آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نے فرمایا کافر اور اس کا قاتل دونوں جہنم میں جمع نہیں ہوں گے۔

(الجامع لاحکام القرآن جلد ۱ صفحہ ۳۲۵)

## بچھو کو بھی مار ڈالے

حضرت حسن رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے مرسلاً مروی ہے کہ تمام سانپ اور بچھو کو ہر حال میں قتل کرو۔

(سبل جلد ۹ صفحہ ۸۲)

**فَائِدَہ:** یعنی خواہ کاٹے یا نہ کاٹے بہر صورت مار ڈالو۔ اگر تم کو نہیں ڈس سکا تو دوسرے کو تو ڈس سکتا ہے۔ اس لئے ضرر سے پہلے مار ڈالو۔

## ایک کی وجہ سے سب کو نہ مارے

حضرت ابوہریرہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے مروی ہے کہ آپ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نے فرمایا نبیوں میں سے کسی نبی کو ایک چیونٹی نے کاٹ لیا۔ انہوں نے حکم دیا کہ چیونٹی کی جگہ کو جلا دیا جائے۔ اللہ پاک نے ان کی جانب وحی بھیجی کہ کاٹا ایک چیونٹی نے اور تم نے اس کی پوری جماعت کو جلا دیا۔ جو تسبیح کرتی تھی۔

(ابن ماجہ صفحہ ۲۳۲، بخاری، ترغیب، جلد ۳ صفحہ ۶۲۸، مسلم صفحہ ۲۳۶)

ایک روایت میں ہے کہ ایک چیونٹی (جس نے کاٹا تھا) کو مار ڈالتے۔

**فَائِدَہ:** اس سے معلوم ہوا کہ ایک کی وجہ سے پوری جماعت کا مارنا جائز نہیں۔ علامہ قرطبی رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی نے ذکر کیا ہے کہ نبی سے مراد حضرت موسیٰ عَلَیْہِ السَّلَام ہیں اس کے تحت انہوں نے ایک واقعہ بھی لکھا ہے۔

(جلد ۱۳ صفحہ ۱۸۳)

علامہ قرطبی رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی نے ذکر کیا ہے کہ اگر چیونٹی کاٹے تو اس کا مارنا جائز ہے۔ ابراہیم رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی کا قول ہے کہ جو چیونٹی تم کو کاٹے اس کو قتل کر ڈالو۔ (جلد ۱۳ صفحہ ۱۸۴)

بے قصور کو سزا دینا درست نہیں۔ جو جانور ستائے یا جس سے اذیت حاصل ہو صرف اسی کو مارا جا سکتا ہے۔ غصہ کی وجہ سے اس کی جنس کے دیگر افراد کو سزا نہیں دی جا سکتی۔ خیال رہے کہ جب ایک معمولی چھوٹے سے جانور کے بارے میں یہ حکم ہے تو پھر انسان جو اشرف المخلوقات ہے اور ذی روح اور معزز و مشرف ہے۔ اس کی جماعت کو ایک فرد جرم کرے مثلاً قتل وغیرہ کرے تو دوسرے تمام افراد کو اس کی سزا میں سزا دینا یا مؤاخذہ کرنا ناجائز و حرام کیوں نہ ہوگا۔

چنانچہ آج کل یہ ملعون طریقہ چل گیا ہے کہ قوم کا ایک فرد جرم کرتا ہے تو پوری قوم کے افراد کو کہ یہ بھی اسی

گروہ کے ہیں سزا دینے لگتے ہیں جو قطعاً حرام ہے۔

اسی وجہ سے کسی ناگہانی واقعہ پیش آنے پر اسٹرائک کرنا، جگہ جام کرنا، احتجاج عام کرنا، راہ گیروں کو پریشان کرنا ناجائز اور حرام ہے۔ خدا اس ظالمانہ حرکت سے حفاظت فرمائے۔ آمین

(اے اللہ اسے قبول فرما اور اپنی رضا و آخرت کا ذخیرہ بنا)

تمت بالخیر

# مآخذ اور مراجع

اس کی تالیف وترتیب میں احادیث، تفسیر وسیر وغیرہ کی کتابوں کا ایک وسیع ذخیرہ پیش نظر رہا ہے۔ تاہم جو اہم اور بنیادی مآخذ اور مراجع کے حوالے ہیں۔ ان کی فہرست مختصراً پیش خدمت ہے۔


① بخاری
② مسلم
③ ابوداؤد
④ ترمذی
⑤ نسائی
⑥ ابوداؤد
⑦ طحاوی
⑧ سنن کبریٰ للبیہقی
⑨ شعب الایمان للبیہقی
⑩ آداب بیہقی
⑪ سبل الہدیٰ والارشاد
⑫ ادب مفرد
⑬ مجمع الزوائد
⑭ جامع صغیر للسیوطی
⑮ ابن حبان
⑯ مسند بزار
⑰ مطالب عالیہ
⑱ الترغیب والترہیب
⑲ مسند احمد
⑳ مشکوٰۃ المصابیح
㉑ مصابیح السنۃ
㉒ مستدرک حاکم
㉓ فیض القدیر للمناوی
㉔ کنز العمال
㉕ مصنف ابن ابی شیبہ
㉖ مصنف عبدالرزاق
㉗ دارمی
㉘ دارقطنی
㉙ مکارم طبرانی
㉚ مکارم ابن ابی الدنیا
㉛ مکارم الخرائطی
㉜ اخلاق النبی ابوالشیخ
㉝ رسائل ابن ابی الدنیا
㉞ کتاب البر ابن جوزی
㉟ ابن سنی
㊱ نزل الابرار
㊲ مسند فردوس
㊳ ریاض الصالحین
㊴ جامع بیان العلم
㊵ طبقات ابن سعد

(۴۱) احیاء العلوم
(۴۲) زاد المعاد
(۴۳) اشعۃ اللمعات
(۴۴) اتحاف السادۃ
(۴۵) فتح الباری
(۴۶) عمدۃ القاری
(۴۷) مرقات المفاتیح
(۴۸) جمع الوسائل
(۴۹) نسیم الریاض
(۵۰) طیبی
(۵۱) الاذکار
(۵۲) الجامع لاحکام القرآن
(۵۳) تفسیر مظہری
(۵۴) روح المعانی
(۵۵) الدر المنثور
(۵۶) تفسیر ماجدی
(۵۷) معارف القرآن
(۵۸) تفسیر کبیر
(۵۹) معارف السنن
(۶۰) شرح شفاء
(۶۱) مقدمہ ابن صلاح
(۶۲) درس ترمذی
(۶۳) فضائل صدقات
(۶۴) مظاہر حق
(۶۵) سیرۃ النبی ﷺ
(۶۶) اسوۃ الصالحین
(۶۷) سیرۃ مصطفیٰ ﷺ
(۶۸) وصیۃ الاخلاص
(۶۹) کیمیائے سعادت
(۷۰) الفتاویٰ الشامیہ
(۷۱) ہندیہ
(۷۲) البحر الرائق

# جامع دعا

حضرت ابو اُمامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ وسلم سے عرض کیا کہ حضور، دعائیں تو آپ نے بہت سی بتادی ہیں اور ساری یاد رہتی نہیں، کوئی ایسی مختصر دُعا بتا دیجیے، جو سب دُعاؤں کو شامل ہو جائے۔ اس پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ وسلم نے یہ دُعا تعلیم فرمائی۔ (ترمذی)

أَللّٰهُمَّ إِنَّا نَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَئَلَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَعُوذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْكَ الْبَلَاغُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ۔

(ترمذی شریف)